# نماز کے بعد مسنون ازکار

★ اَللّٰہُ اَکْبَرُ [1] — اللہ سب سے بڑا ہے۔
اَسْتَغْفِرُ اللّٰہ — میں اللہ سے بخشش طلب کرتا ہوں۔
اَسْتَغْفِرُ اللّٰہ — میں اللہ سے بخشش طلب کرتا ہوں۔
اَسْتَغْفِرُ اللّٰہ — میں اللہ سے بخشش طلب کرتا ہوں۔

اَللّٰھُمَّ اَنْتَ السَّلَامُ وَمِنْکَ السَّلَامُ تَبَارَکْتَ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ۔ [2]
اے اللہ! تو ہی سلامتی والا ہے اور تیری طرف ہی سلامتی ہے، تو بابرکت ہے اے بزرگی اور عزت والے۔

★ اَللّٰھُمَّ اَعِنِّیْ عَلٰی ذِکْرِکَ وَشُکْرِکَ وَحُسْنِ عِبَادَتِکَ۔ [3]
اے اللہ! مجھے اپنا ذکر، شکر اور اپنی بہترین عبادت کرنے کی توفیق عطا فرما۔

★ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ، لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ
اللہ کے سوا کوئی معبود برحق نہیں وہ اکیلا ہے اس کا کوئی شریک نہیں، اس کی بادشاہت ہے اور اسی کے لیے سب تعریفیں ہیں اور وہی ہر چیز پر قادر ہے۔

اَللّٰهُمَّ لَا مَانِعَ لِمَآ اَعْطَيْتَ وَلَا مُعْطِيَ لِمَا مَنَعْتَ، وَلَا يَنْفَعُ ذَاالْجَدِّ مِنْكَ الْجَدُّ۔ [4]
اے اللہ! جو کچھ تو دے اس کا کوئی روکنے والا نہیں، اور جو تو روک لے اس کا کوئی دینے والا نہیں اور کسی دولت مند کو اس کی دولت تیرے عذاب سے فائدہ نہ دے گی۔

★ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ، لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَعَلٰى كُلِّ شَىْءٍ قَدِيْرٌ
اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی معبود برحق نہیں وہ اکیلا ہے اس کا کوئی شریک نہیں، اسی کے لیے بادشاہت ہے اور اسی کے لیے تمام تعریف ہے اور وہ ہر چیز پر قادر ہے

لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَلَا نَعْبُدُ اِلَّآ اِيَّاهُ لَهُ النِّعْمَةُ وَلَهُ الْفَضْلُ
اللہ تعالیٰ کی توفیق و مدد کے بغیر گناہ سے بچنے کی طاقت اور نیکی کرنے کی قوت نہیں، اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں، اور ہم صرف اسی کی عبادت کرتے ہیں، ہر طرح کی نعمت اور سارا فضل و کرم اسی کا ہے

وَلَهُ الثَّنَآءُ الْحَسَنُ، لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُخْلِصِيْنَ لَهُ الدِّيْنَ وَلَوْكَرِهَ الْكَافِرُوْنَ۔ [5]
خوبصورت تعریف کا سزاوار بھی وہی ہے، اللہ کے علاوہ کوئی (حقیقی) معبود نہیں، ہم اسی کے لیے عبادت کو خالص کرنے والے ہیں اگرچہ کافروں کو ناپسند ہو۔

★ سُبْحَانَ اللّٰهِ (33 مرتبہ) — اللہ پاک ہے۔
اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ (33 مرتبہ) — سب تعریف اللہ کے لئے ہی ہے۔
اَللّٰهُ اَكْبَرُ (34 مرتبہ) [6] — اللہ سب سے بڑا ہے۔

یا اَللّٰهُ اَكْبَرُ صرف 33 دفعہ ہی پڑھے اور 100 کی عدد اس دعاء سے پوری کرے:

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ، لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَىْءٍ قَدِيْرٌ۔ [7]
اللہ کے علاوہ کوئی سچا معبود نہیں وہ اکیلا ہے، اس کا کوئی شریک نہیں، اسی کی بادشاہت ہے اور اسی کے لیے سب تعریفیں ہیں اور وہی ہر چیز پر قادر ہے۔

★ ہر نماز کے بعد ایک بار اور فجر و مغرب کے بعد تین بار پڑھیں:
﴿قُلْ هُوَاللّٰهُ اَحَدٌ...﴾ (مکمل سورہ) ﴿قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ...﴾ (مکمل سورہ) ﴿قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ...﴾ [8] (مکمل سورہ)

★ آیت الکرسی ﴿اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ...﴾ [9] (سورۃ البقرۃ:255)

★ فجر کی نماز کے بعد یہ دعا مانگنا مسنون ہے:
اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ عِلْمًا نَّافِعًا وَّ رِزْقًا طَيِّبًا وَّعَمَلًا مُّتَقَبَّلًا۔ [10]
اے اللہ! میں تجھ سے نفع بخش علم، پاکیزہ رزق اور (تیری بارگاہ میں) مقبول عمل کا سوال کرتا ہوں۔

★ نماز وتر سے سلام پھیرنے کے بعد درج ذیل کلمات کہنا مسنون ہے:
سُبْحَانَ الْمَلِكِ الْقُدُّوْسِ۔ [11] (3 مرتبہ، تیسری مرتبہ بلند آواز سے پڑھیں)
پاک ہے وہ بادشاہ، نہایت پاک۔


| | |
|---|---|
| 1 | صحیح بخاری: 841 |
| 2 | صحیح مسلم: 1334 |
| 3 | سنن ابوداؤد: 1522 |
| 4 | صحیح بخاری: 844 |
| 5 | صحیح مسلم: 1343 |
| 6 | صحیح مسلم: 1350 |
| 7 | صحیح مسلم: 1352 |
| 8 | جامع الترمذی: 2903 |
| 9 | المعجم الکبیر للطبرانی، ج8: 7532 |
| 10 | سنن ابن ماجہ: 925 |
| 11 | سنن ابوداؤد: 1430 |






Idara Dawat-ul-Islah
E-mail: idialig@gmail.com